| | |
|---|---|
| (c) Wet lands single crop | 4 to 6 acres or |
| (d) other lands not falling under the above categories (a) (b) or (c) | As determined in regard to their class and kind by the Govt |

*Explanation* —In case of possession of lands falling in the more than one of the above kinds (a) (b) (c) or (d) the ratio of the land will be a b c d  8 4 1  as fixed by Government

*Mr Speaker* Amendment moved

*Shri V D Deshpande* Mr Speaker Sir I had earlier drawn your attention—and would again draw your attention— to rule 137 (7) at page 36 of the Hyderabad Legislative Assembly Rules which says —

Amendments of which notice has been given shall as far as practicable be arranged in the list of amendments issued from time to time in the order in which they may be called In arranging amendments raising the same question at the same point of a clause precedence may be given to an amendment moved by the member in charge of the Bill

I would like to say that we first want to hear the Member in charge as to why changes have been made in the clause and as to why limits have been put for all classes of land etc The hon Chief Minister has moved an amendment which is basic and we wish to hear him first in this connection

شری شری ب راؤ تو اسکر (اورنگ‌آباد) مسٹر اسپیکر جس رول کا حوالہ دیا
گیا ہے اس میں الفاظ مے ( May ) ہوے ہے

' Subject as aforesaid amendments may be arranged "

شری وی ڈی دیشپانڈے وہ تو ہم بھی جانتے ہیں کرسنا چاری صاحب
کے آنے سے پہلے میں نے ، ار سل ( May or shall ) کا سوال اٹھایا موور
آف دی بل ( Mover of the Bill ) اس بارے میں اپنے خیالات کا اظہار
کریں تو ممکن ہے کہ ہم اسکے بعد امنڈمنٹ پیش کریں اسلیے وہ اپنے خیالات کا اظہار
پہلے ہاوس کے سامنے کردیں تو مناسب ہے ۔

*Shri G Sreeramulu* Mr Speaker Sir I would like to say something in this connection The amendment just now brought in by the hon the Chief Minister is a basic one which alters the

picture of the Bill When a mover of the Bill brings a basic and substantial amendment it is almost as good as a new Bill Therefore I plead that time of 3 or 4 days considering the length and nature of the amendment must be given to the hon Members to enable them to study the amendment so that they may think over it and bring in amendments to such amendments as was done in the case of the Bill itself I think such a precedent must be established by you Sir Otherwise the Ministers will be bring ing amendments abruptly and will be putting the hon Members in an awkward position and the time left for the members for bringing in amendments will be very short Even Previously the hon the Finance Minister brought in an amendment abruptly to the Bill regarding the allowances of Ministers

**سری جی کو نال راؤ** پہلے اوس امنڈمنٹ پر ڈسکشن ہو جائے تو دوسرے امنڈمنٹ کو وتھ ڈرا کرنے یا دوسرا امنڈمنٹ پیش کرنے میں آسانی ہوگی مگر امنڈمنٹ سب سکشن ( ) اور ( ) کے لیے ہے اور میں سمجھا تھا کہ

*Mr Speaker* The Chief Minister has already moved his amendment and he may now explain the same

**سری بی رام کشن راؤ** کلاز ۲ کے بارے میں میں نے خود اپنی طرف سے ایک امنڈمنٹ موو کیا ہے جس طرح پہلے سلکٹ کمیٹی کا امنڈمنٹ تھا اس میں کچھ تبدیلیاں میں نے کی ہیں کوئی بنیادی تبدیلیاں نہیں ہیں لیکن چند جزوی وضاحت کے لیے میں نے تجویز کی ہیں

*Mr Speaker* Will the House be able to finish it by tomorrow ?

*Shri V D Deshpande* We will try

**سری بی رام کشن راؤ** جسطرح سلکٹ کمیٹی میں کلاز ۲ رکھا گیا تھا اس میں اور موجودہ امنڈمنٹ میں جو انتشار ہے اور جو فرق ہے میں دکھانا چاہتا ہوں اور دوسرے آنریبل ممبرس کو جنہوں نے امنڈمنٹس پیش کیے ہیں اسکا جواب موور ( Mover ) کی حیثیت سے دینا ہوگا لیکن نئے امنڈمنٹ میں جو باتیں ہیں صرف انکی طرف توجہ دلانا چاہتا ہوں سلکٹ کمیٹی میں جو امنڈمنٹ ہوا اسپر اعتراضات ہوئے کچھ اعتراضات بعد میں بھی ہوئے اسکے بارے میں وائس پریسیڈنٹ پلاننگ کمیشن جب آئے تھے تو اون سے میں نے تبادلہ خیال کیا پہلی بات تو یہ ہے کہ ایک اعتراض یہ کیا جاسکتا تھا کہ یہ جو ایکٹ عمل میں آنے والا ہے اسکے بعد لینڈ کمیشن مقرر ہوگا اور لوکل ایریا کے لیے یونٹوں کا تعین کیا جائیگا بالآخر اس کے لیے کتنا زمانہ ہوگا اس میں کوئی بائنڈنگ ( Binding ) نہیں ہے کوئی گیارنٹی ( Guarantee (

نہیں ہے ٹائم لمٹ ( Time limit ) مقرر ہے اس قسم کے اعتراضات
کیے گئے ہیں کہ کوئی نہ کوئی ٹائم لمٹ رکھی جائے تو اس ایکٹ کے جلد عمل میں
لانے کی کارگزاری ہوسکتی ہے اسلیے مدت کا تعین اسلیے نہیں کیا گیا تھا کہ لینڈ ٹیننسی
کا ایکٹ جو ہے اسکے کسی جزو کے لیے ایکٹ کے اندر کوئی مدت معین کی جائے و
اوس مدت کے اندر ہونے کا امکان نہیں ہوسکتا اسلیے عام طور پر اس قسم کے ایکٹ میں
کسی جز کے اصلی منشا ( Implementation ) کے لیے مدت کا تعین
نہیں کیا جاسکتا عام طور پر لوگوں کا خیال تھا کہ کسی مدت کا تعین ہو کہ کسی
مدت میں عمل میں لایا جائیگا اسلیے میں نے کہا کہ

not later than six months from the date on which the Hyderabad Tenancy and Agricultural Lands (Amendment) Act 1953 comes into force

اسکے بدرجہ چھہ مہینے کی مدت میں نے رکھی ہے ہر لوکل ایریا کے لیے جو تعین کیا
جانے والا ہے اسکی مدت رکھی ہے تاکہ گورنمنٹ کے حکام اور گورنمنٹ تیزی سے کام
کرسکے اسکے علاوہ منسٹر کی مدت میں کمی ہو دوسری چیز جو کہی گئی اور جو
اعتراض اسپر کیا گیا وہ یہ ہے کہ موجود جو ورڈنگ ( Wording ) اسکی ہے
وہ مبہم ہے اس لحاظ سے شاید ایسا ہو کہ ہر چھوٹے چھوٹے ایریا کے لیے الگ کہ اس
مقرر کرنا پڑے گورنمنٹ کا عندیہ اور مقصود یہ نہ تھا کہ کسی ڈسٹرکٹ کے لیے ہر
قسم کی زمین میں ہر قسم کے سائل کی ایک فیملی ہولڈنگ لوکل ایریا کے لیے مقرر کی
جائے لیکن بعض لوگوں نے پلاننگ کمیشن کے وائس پریسیڈنٹ کے سامنے یہ اعتراض
کیا تھا اور اس خیال سے کیا تھا کہ ممکن ہے کوئی لمبی زمین ملے اس لیے اس صراحت
کی ضرورت سمجھی گئی اسلیے یہ الفاظ رکھے گئے کہ

The Government shall determine the extent of land which shall be regarded as a family holding for each class in each kind of soil in all the local areas which may be determined for the State subject to the limits specified

اس میں ساری بات یہ ہے کہ اوس ابہام کو اس میں رفع کرنے کی کوشش کی گئی ہے
جو فرسٹ کلاس سائل کیلیے رکھے گئے ہیں اس میں عام طور پر یہ جو الفاظ نیے استعمال
کیے گئے ہیں انکی وجہ یہ ہے کہ فیملی ہولڈنگ لوکل ایریا کی جو فکس کرنا ہے
وہ لینڈ کمیشن کریگا لینڈ کمیشن کو اس میں انڈیکیشن ( Indication ) نہ
دیا جائے تو کس معیار سے لینڈ کلاسیفیکیشن کیا جائے گا ؟ ممکن ہے یہ کہا جائے کہ
فلاں جگہ کی زمین فرسٹ کلاس ہے ہنگولی کی زمین فرسٹ کلاس ہے ان چیزوں
کو روکنے کے لیے یہ الفاظ استعمال کیے گئے ہیں اس امر کو روکنے کے لیے کہ وہ خود
اپنی رائے سے اس کا تعین نہ کرلیں کہ فلاں علاقہ کی زمین فرسٹ کلاس ہے فلاں

عدد کی زمین بنی ہے وغیرہ وغیرہ ان الفاظ کی ضرورت محسوس کی گئی کہ اون کا ڈفنٹ انڈکیشن ( Definite indication ) دیا جائے کیا انڈکیشن دیا جاسکتا ہے اوس کے لیے یہ الفاظ استعمال لیے گیے ہیں

for each class in each kind of soil

بندوبست میں فرسٹ کلاس سکنڈ کلاس اور تھرڈ کلاس ہیں اور ہر کلاس میں گروپ ۲ ۳ ہیں اس طرح نو کلاسس ہیں اس وجہ سے یہ الفاظ استعمال کیے گیے ہیں کائنڈ آف سائل ( Kind of soil ) میں بلاک کاٹن سائل ویٹ چلکہ وغیرہ وغیرہ ہیں ہر ایک میں اسکی کلاس ہے اور اسکے تحت گروپس ہیں سلکٹ کمیٹی کا جو کلاسیفکیشن ہے اس کو مدنظر رکھکر عملی ہولڈنگ کے بارے میں بار قائم کرنا چاہیے اس کی صراحت کی گئی ہے دوسری چیز جو کی گئی ہے وہ یہ ہے کہ ایک موقع اسمبلی کو بھی دیا گیا نوٹیفکیشن اسمبلی کے سامنے ( اگر اس سیشن میں نہ ہو تو نکسٹ سیشن میں ) رکھے جاسکیے جس میں لوکل ایریا کی عملی ہولڈنگ کا تعین کیا گیا ہو تاکہ اسمبلی کو اس کے دیکھنے کا موقع ملے اگر اس میں کسی چیز کی ضرورت محسوس ہو تو جیسا کہ ہاوس جانتا ہے کوئی ترمیم یا ریزولیوشن لایا جاسکتا ہے یا اور طریقہ بھی ہوسکتا ہے یہ بھی ڈیمانڈ کیا گیا تھا کہ اسمبلی کو اسکے جانچ کا موقع رہے انہوں نے بھی مجھے یہ سمجھاو دیا ان دونوں چیزوں میں کوئی نئی بات نہیں ہے یہ چیزیں حکومت کے انٹنشن ( Intention ) کو کلیریفائی ( Clarify ) کرنے والی ہیں اس میں کوئی بنیادی تبدیلی کرنے کی بات نہ تھی اس وجہ سے ورڈنگ کے صحیح کرنے کا منشا اوسکو زیادہ واضح کرنا تھا تیسری چیز جو امینڈمنٹ ہے وہ لمٹس مقرر کرنے کے بارے میں ہے سلکٹ کمیٹی کی رپورٹ میں ہم نے یہ کہا تھا کہ لوور لمٹ ( Lower limit ) اور اپر لمٹ ( Upper limit ) مقرر کی جاتے مثلاً بلاک کاٹن سائل کے لیے ۶ تا ۲۴ مقرر کی جائے لوور لمٹ ۶ بلائی جائے اپر لمٹ ۲۴ ہے اس پر ممبرس کا اعتراض ہوا اور اس سے یہ سمجھا گیا کہ لینڈ کمیشن ۶ سے گھٹ نہیں سکتا اور ۲۴ سے بڑھ نہیں سکتا ۲۴ سے بڑھنے کا امکان نہیں تو ٹھیک ہے لیکن اس غلط فہمی کا اندیشہ ظاہر کیا گیا کہ لوور لمٹ ۶ رکھی جائے تو لینڈ کمیشن یہ سمجھیگا کہ باوجود ۸ سو کی نٹ انکم کے ۲ تا ۴ ایکڑ مل سکتے ہیں تب اون کے لیے ۶ کی لمٹ رکھنا لازمی ہوجاےگا لینڈ کمیشن کے اس غلط فہمی میں مبتلا ہونے کا امکان تھا اس اعتراض میں قوت پائی گئی مسٹر کرشنا چاری سے کنسلٹ ( Consult ) کرنے کے بعد میری بھی یہ رائے ہوئی کہ لوور لمٹ رکھنے کی ضرورت نہیں اس واسطے سلکٹ کمیٹی میں ہمارا منشا یہ تھا کہ اپر لمٹ ضروری ہے اگر فرسٹ کلاس لینڈ ( ) ایکڑ بلاک کاٹن سائل سے ۸ سو کی انکم ہوسکتی ہے ( ۱ ) سے زیادہ نہ دیے جائیں لامحالہ اون کو (۶ ) ہی دیے جائیں نہ

مطلب نہیں تھا اس وجہ سے اس کو واضح کرنے کے لیے اور غلط فہمی کو رفع کرنے کے لیے لوور حد نکالا ہم نے سمجھا تاکہ لینڈ کمیشن ورست کلاس لینڈ کا اس سے بھی کم رقبہ مقرر کرسکے دوسرے کلاسس آف سائل کے بارے میں ہم نے تری کے لیے حد نہ رکھا اس سے مطلب یہ نکلا کہ اس سے بھی کم رقبہ (۸) سو تک حکم کی نکل سکتی ہے اس لیے لوور لمٹ کو نکال کر نہ رکھا گیا

[Mr Deputy Speaker in the Chair]

آنریبل ممبرس کو یہ معلوم ہوگا کہ سلکٹ کمیٹی میں یہ ظاہر کیا گیا تھا کہ فرسٹ کلاس کے لیے حکومت نے (٦) ایکر سٹینڈرڈ مقرر کیا ہے اور سکنڈ یا تھرڈ کلاس لینڈ یا ورسٹ لینڈ یا اورکوئی زمین ہو اون کے لیے ہم نے کوئی سٹینڈرڈ مقرر نہیں کیا تھا یہ سمجھنے کی گنجائش ہوسکتی ہے اور یہ اعتراض ہوا تھا کہ اگر ورسٹ کلاس بلاک کاں سائل کی سٹینڈرڈ ۲۴ ہوگی و سکنڈ کلاس کی ۴۸ اور تھرڈ کلاس کی ۹٦ ہوگی اسی طرح چلکہ سائل کے لیے ۴۸ رکھی جائے و اس کا دوگنا (۹٦) اور (۹٦) سے (۹۲) ہونے کا اندیشہ ہے لیکن جب سلکٹ کمیٹی میں یہ مسئلہ پیش ہوا و اس کے لیے یہ صراحت کی گئی کہ فرسٹ کلاس سکنڈ کلاس اور تھرڈ کلاس میں اریتھمیٹکلی ( Arithmetically ) کوئی زیادہ فرق نہیں ہوتا بلکہ جو فرق ہوتا ہے وہ کم ہوتا ہے دھرم کے لحاظ سے انکریج کے لحاظ سے ا پراڈکٹیوٹی ( Productivity ) کے لحاظ سے اس میں و ساوری نہیں ہوتا فرسٹ کا دوگنا سکنڈ میں اور سکنڈ کا دوگنا تھرڈ میں نہیں ہوتا بلکہ کم ہوتا ہے تجربہ کی بنا پر کہا جاسکتا ہے اور ہم نے خود سلکٹ کمیٹی میں کہا تھا کہ فرسٹ کلاس کا جو سٹینڈرڈ ہے اوسکا ڈیڑھ تھرڈ کلاس کا سٹینڈرڈ ہوگا پلاننگ کمیشن کے و بیس جنرمین نے بھی یہی کہا تھا اور لینڈ سیٹلمنٹ کراپ کٹنگ کمشنر کے جنرمین نے بھی یہ کہا تھا کہ ہمارا تجربہ یہ ہے کہ فرسٹ اور تھرڈ میں ڈیڑھ کا فرق ہوتا ہے اس وجہ سے ہم نے مناسب سمجھا اور جونکہ لینڈ کمیشن پر نہ رکھا جاتا تو غلط فہمی کا امکان تھا اس لیے اس اندیشہ کو رفع کرنے کے لیے ہم نے ( Classification of 8 as or above ) رکھا کیونکہ بندوبست میں آنہ واری کا حساب ہوتا ہے فرسٹ کلاس سکنڈ کلاس اور گروپس کی تقسیم کرتے ہیں ۱٦/ کی زمین ۸/ کی زمین اس طرح تقسیم کرتے ہیں اگر ۸/ کی زمین سے بڑھ کر زمین ہو تو اس کو فرسٹ کلاس کہا جاتا ہے پراڈکٹیوٹی کا اندازہ لگاتے ہوئے آنہ واری مقرر ہوتی ہے بندوبست میں یہ کلاسیفکیشن ہے کہ ۸/ سے زیادہ کی جو زمین ہے وہ فرسٹ کلاس سمجھی جاتی ہے اس کے لیے ہم نے ٦ ایکر سٹینڈرڈ مقرر کیا تھرڈ کلاس کے لیے بھی سٹینڈرڈ ۹ ایکر مقرر کیا گیا ہے یہ (٥) فرسٹ اضافہ ہو جاتا ہے ڈبل نہیں ہوتا سہ بل نہیں ہوتا اگر بی ۔ سی سوائل فرسٹ کلاس کے لیے (۲۴) ہو تو تھرڈ کلاس کے لیے (۳٦) ہوتا ہے ۔ چلکہ سائل کے لیے بھی اسی طرح سے مانا گیا ہے ۔ یہ دو ترمیمیں ہم نے کی ہیں ۔ یعنی لوور لمٹ کو ہٹادیا ہے

اور اپر لمٹ کو بھی ہم نے مقرر کردیا ہے تاکہ اربٹریرلی ( Arbitrarily )
زیادہ مقرر کرنے کی گنجائش لینڈ کمیشن کو نہ ملے یہ جو روبرو ہے و نابرو و
ہے اوس کلاز میں بھی یہ تھا ان تمام چیزوں کے باوجود بھی اگر حکومت کے اس
یہ بات ہو کہ کسی لوکل یا یا ریا کے لیے کمیشن نے یا حکومت نے بالاخر جو
فیملی ہولڈنگ مقرر کی ہے وہ غلط ہے اور (۸) سو کی بت اکم کے لیے و یا رہ رہا ہے
یا کم ہورہا ہے تو اسکی صلاح کرنے کی بھی گنجائش ہم نے رکھی ہے اس کے لیے
ہم نے یہ رکھا ہے

Provided that the Government may by general or special order direct that the limits of the Family Holdings specified in this sub section shall for any local area be varied if the Government is satisfied that such variation is necessary or expedient

یعنی اگر کوئی غلطی ہو تو سکو ڈجسٹ کرنے کے لیے اور سکی اصلاح کرنے کے لیے یہ
پراویزو رکھا گیا ہے کہ

the Government shall determine the extent of land with regard to the family holding

اس سے صاف ظاہر ہے کہ لینڈ کمیشن کو جو اختیار دیا گیا ہے و صرف یہ ہے کہ
انکوائری ور جانچ کرکے رکمنڈیشن کرنے کی نسبت ہے رقبوں کے مقرر کرنے کے بعد
بھی لوگوں کی شکایتیں ہوں اور تجربہ سے یہ ظاہر بات ہو کہ جو رقبہ مقرر کیا گیا
ہے وہ غلط ہے تو اسکو وری فائی ( Verify ) کرنے کے لیے اس پراویزو کے
ذریعہ حکومت کو اختیار دیا گیا ہے اس جدید ترمیم کی رو سے جو میں نے پیش کی ہے
میں امید کرتا ہوں کہ وہ اعتراضات اور اندیشے جو سلکٹ کمیٹی میں ان الفاظ پر کیے گیے
تھے رفع ہوجائینگے

اس میں شک نہیں کہ اپوزیشن کی طرف سے امنڈمنٹس پیش کیے گیے ہیں تا اور
بھی اعتراضات پیش ہوسکتے ہیں مثلا ایکریج نہیں ہونا چاہیے لینڈ ریونیو بیس
پر ہونا چاہیے وغیرہ وغیرہ اون کو واس چیزوں نے کوئی اہمیت نہیں دی انہوں نے
مجھ سے صاف طور رکہا کہ یہ ایک ال انڈیا مسئلہ ہے جب پلاننگ کمیشن میں
اس مسئلہ پر بحث ہوئی تھی اوس وقت یہ طے کیا گیا تھا کہ لینڈ ریوینیو ( Land
revenue basis ) کو دیکھنے میں سہل ہے اسٹیمیٹس میں بھی کم دقت ہوگی
لوگوں کی سمجھ میں بھی جلد آجائیگا لیکن اس کے باوجود لینڈ ریوینیو
ان سائنٹفک ( Unscientific ) ہے اور اسکی وجہ سے پیچیدگیاں پیدا ہونے
کا امکان ہے موجودہ ریونیو کے عہدہ داروں سے مشورہ کرنے کے بعد یہ طے کی گئی
ہے انہوں نے مجھ سے کہا کہ بیس کے بارے میں جو اعتراض کیا جا رہا ہے اون کی
نظر میں کوئی اہمیت و وقعت نہیں رکھتا اسکو مانا نہ چاہیے اس وجہ سے بیسس

بدلنے کی سبب کوئی بھی سفارس نہیں کی اںہوں نے مجھ سے کہا کہ میں اسکا تائید کرتا ہوں اس وجہ اوس کو نظر انداز کرتے ہوئے ون کے دوسرے سجھاؤ کہ جو اس سکس کو زیادہ ڈیسٹ ماننے کے لیے انہوں نے جو دیا تھا اوسکو ملسٹ کرتے ہوئے میں نے یہ رم میں کی ہے میں امید کرتا ہوں کہ ہاؤس اسکو منظور کرلیگا

سری گر ال راؤ جب منسٹر صاحب نے (٥) رسٹ کاسٹ آف کلسوسں بلایا ہے کیا یہ دی کاسٹ کرنے ولے کی ہے یا سو رو درری کاسٹ کرنے ولی کی ہے اسکی وضاحت فرمائی جائے

سری بی رام کسن راؤ دفعہ خود بالکل کلیر ( Clear )ہے (٥) برسٹ کاسٹ ف کلسو س جو ہوگا و سب کے لیے ہوگا

شری گو پال راؤ داب سے جب کرنے والے کے لیے بھی اوسا ہی ہوگا اور نگری کرنے والے کے لیے بھی اوساہی ہوگا

شری بی رام کسن راؤ بات یہ ہے کہ فملی ہولڈنگ کا تعین کرنے میں جو چیز مدنظر ہے وہ انکم ہے فملی ہرلاتنگ و جیسا کہ سب لوگ جانتے ہیں ایک بارڈ اسک ہے تکم کے کیا کیولیس کے لیے گراس روڈ وس b ٥ فصد کاسٹ اف پروڈکسن قرار دیا گیا ہے جیسا کہ ارمل ممبر رما رہے ہیں اس میں سک نہیں ہے ہے کہ اگر کوئی سحص ایسا ہے جو خود یا اسکی فملی کا کوئی ممبر کاست کرتا ہے و ممکن ہے کہ اسکو کاسٹ اف کلسویس ٥ فصد نہو دی کاسٹ کرنے والے دینی کے لیے ٥ فصد رڈکسن ( Reduction ) دیا گیا ہے اور اگر کوئی ھا رڈ لیبر کے دریعہ کاسٹ کرنے والا ہو ر اسکی فملی ہولڈنگ کے تعین کے لیے ٥ فصد لگائے ہیں ۔ اگر اسکے اخراجات ٦ فصد ہوں بھی و وہ زاید رسٹ کو خود برداست کریگا ٥ فصد اڈھاک ( Adhoc ) سب لوگوں سے متعلق ہے

سری گو پال راؤ مسٹر اسپیکر رسل جب منسٹر صاحب کے امنڈمنٹ پر میں ایک امنڈمنٹ دینا چاہتا ہوں اے ٦ ایکر کے بجائے ۲ ایکر (بی) ۹ ایکر کے بجائے ٦ ایکر ۔ بی سی سوائل ۲۴ کے بجائے ۲ ایکر کلاس ون حلکہ سوائل ۳۲ ایکر اور ۲۷ کے بجائے ۳۴ ایکر اور راؤبرو میں جنرل کا لفظ ( General ) ڈیلیٹ کیا جائے ۔ جو میں جہاں کاسٹ آف روڈکسن دیا گیا ہے وہاں ٥ فصد کے بجائے ۲۰ فصد رکھا جائے

مسٹر ڈپٹی اسپیکر امنڈمنٹ کو لکھکر بھی دیجیے

سری گو پال راؤ جی اچھا میرا امنڈمنٹ ٥ فصد کاسٹ ف پروڈکسن کے سلسلہ میں ہے یہ کس بیسس پر رکھا گیا ہے معلوم نہیں لیکن آنریبل جب منسٹر صاحب

ابھی فرما رہے تھے کہ وہ سروانری طریقہ کے لیے ہے پہلے بل میں جو بتلایا گیا تھا وہ یہ تھا

after deducting the cost of cultivation, but not the value of the labour contributed by the family

گویا اس میں فیملی لیبر اگر کنٹری بیوٹ ( Contribute ) کیا جائے تو اسکو داخل نہیں کیا جا رہا ہے اور کاسٹ آف پروڈکشن ۵ فیصد بتلاسکتے ہیں ۔ ابھی آنریبل جج صاحب نے جو اسٹینڈرس ۲۴ - ۹ ۶ اور ۳۶ ایکڑوں کے لیے دیے ہیں اسکے ساتھ ساتھ یہ بھی بتلایا گیا ہے کہ ان سے گراس انکم ( ۶ ) روپے حاصل ہوسکتی ہے ۔ اب اس میں سے ۵ فیصد کاسٹ آف پروڈکشن منہا کرسکتے ہیں ۔ اگر ۲۶۶ - ۱ - ۸ روپیہ گراس انکم ہو تو اسکے پروڈکشن کے لیے گورنمنٹ نے اجازت دی ہے کہ ۱۳۳ - ۵ ۴ روپیہ نٹ انکم لگائی جائے جیسا کہ آنریبل جج صاحب نے فرمایا بادی تصور ہی ہے دوسرا جو طریقہ بتلایا گیا ہے اس میں فی ایکڑ گراس انکم رکھی گئی ہے اسی طرح ( سی ) میں بھی ۸۸ - ۴ - ۳ کاسٹ آف کلٹیویشن بتلائی گئی ہے جو گراس انکم کا ۵ فیصد ہے ۔ لیکن کاشتکاروں کا یہ تجربہ ہے کہ چاہے کوئی زمین ہو فرسٹ کلاس سوائل ہو یا تھرڈ کلاس یا سیکنڈ کلاس کاسٹ آف کلٹیویشن تو ہر صورت وہی ہوتی ہے ۔ یہ نہیں ہوتا کہ اچھی زمین کے لیے کاسٹ آف کلٹیویشن کم ہو ۔ اس طریقہ سے بلاک کاٹن سوائل کے لیے ایکسپنڈیچر ۳۳ - ۵ - ۹ اور حلقہ ( بی ) کے لیے ۱۱ - ۱ ۹ ہے ۔ یہ بسس میں سمجھنے سے قاصر ہوں جو لوگ کاشت کا ذاتی تجربہ رکھتے ہیں وہ اسباب کو جانتے ہیں ۔ اگر تلنگانہ کی دیہہ زمین کو بھی لیا جائے تو اخراجات وہی ہوتے ہیں ایسا نہیں ہوتا کہ وہاں ۸ روپیہ ہو تو یہاں ۲ روپیہ ہوتے ہیں ۔

میں نے جو حساب نکالا ہے اس لحاظ سے اخراجات ۵ فیصد سے لیکر ۲۵ فیصد تک ہوتے ہیں ۔ اس ہاؤس کے بہت سے آنریبل ممبرس اور خاص طور پر آنریبل منسٹر کلواکرتی نے کی حیدرآباد میں بھی زراعت ہے اور دیہات میں بھی ہے جانتے ہیں کاسٹ آف کلٹیویشن کیا ہوتا ہے ؟ یہ صحیح ہے کہ ہر فصل کے لیے کاسٹ آف کلٹیویشن الگ ہوتا ہے ۔ ارہڈی ۔ تماکو جوار وغیرہ ہر ایک فصل کے لیے کاسٹ آف کلٹیویشن علحدہ ہوتا ہے لیکن ایوریج نکالا جائے تو وہ ۵ فیصد سے لیکر ۲۵ فیصد تک آتا ہے میں ایوان پر یہ واضح کرنا چاہتا ہوں کہ یہ اخراجات ذاتی محنت کرنے والوں کے لیے ہوتے ہیں لیکن جب ہم فیملی ہولڈنگ کا تعین کرنے کے لیے کاسٹ آف کلٹیویشن کا اندازہ لگا رہے ہیں تو وہ ۵ فیصد تصور کیا جا رہا ہے حالانکہ وہ ایکچولی ( Actually ) ۱۵ فیصد ہے سروانری طریقہ پر کاشت کی جائے تو بہت ممکن ہے ۵ - ۷ روپیہ اضافہ ہوں ۔ میں ہاؤس کو ایسے طریقہ یعنی ثانی کا طریقہ بھی یاد دلانا چاہتا ہوں

جس میں نصف پروڈیوس کاشتکار کو ملتی تھی اور نصف مالک کو اس میں یہ بھی بتلایا گیا ہے کہ ہم اب اسکا نفع ہوتا تھا اور ہم اب اسکی جنس کے تصور ہوتے ہیں آنریبل ممبرس آف دی ہاؤس اس طریقہ کو جانتے ہیں اور بہت ممکن ہے جو آنریبل ممبرس اس وقت بھی اس پر کاربند ہیں وہ اسی حساب سے یعنی نصف نصف پیداوار بانٹ لیتے ہیں ہاں یہ ہوسکتا ہے کہ کسی خاص صورت میں اگر زمین زیر باولی وغیرہ ہو تو اس میں فرق آجائے ورنہ دوسری تمام ریاست میں نصف نصف ہوتا ہے اسلئے ٨ روپیہ نفع حاصل کرنے کے لیے ٨ روپیہ خرچ کرنے کی ضرورت نہیں ہے اگر وہ صرف ٢ روپیہ خرچ کریں تو بہت آسانی سے ٨ روپیہ حاصل کرسکتے ہیں

دوسرے یہ کہ گورنمنٹ کی رپورٹس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہر فصل کے لیے تجربے کیے جا رہے ہیں چاول کی کاشت کے لیے جاپانی سسٹم اختیار کیا جا رہا ہے چنانچہ ان تجربوں کی بنا پر بھی اخراجات کاشت میں معتد بہ کمی ہوئی ہے اس لحاظ سے درجہ اول کی زمین سے ٢٦٦ روپیے جو آمدنی ہوتی ہے وہ کافی بڑھ سکتی ہے۔ اگر تری زمینات میں جاپانی طریقہ زراعت اختیار کیا جائے تو ٥ روپیہ سے ٢ روپیہ حاصل کیا جاسکتا ہے اور اگر اس میں اپنی محنت بھی لگائی جائے تو دو ہزار سے پانچ ہزار تک بھی روپیہ حاصل کیا جاسکتا ہے۔ ارنڈی کے لیے یہ تجربہ کیا جاچکا ہے اور تماکو کے لیے فی ایکڑ دو ہزار پیداوار ہوتی ہے یہاں تک ایک سو کی پیداوار بھی ہوتی ہے لیکن کلاسیفکیشن میں جہاں درجہ اول کی زمین بتلائی گئی ہے اسکے لیے درجہ ٥ فیصد ہوگا اور فیملی ہولڈنگ کے تعین کرنے کے لیے ہم ٢٥ فیصد کم کرسکتے ہیں۔ میں سمجھتا ہوں کہ ٢٥ فیصد کی کمی کو ایوان تسلیم کرلے تو یہ جسٹیفائبل ( Justifiable ) ہوگا کیونکہ یہ ایک جنس واجبی نرخ ہے۔ میں آنریبل چیف منسٹر صاحب کو یہ بھی یاد دلانا چاہتا ہوں کہ فارمرس اسوسیئشن ( Farmers Association ) کے جلسہ کے موقع پر خود چیف منسٹر صاحب نے فرمایا تھا کہ کاشتکاروں کے سلسلہ میں بہت سی چیزیں کی جا رہی ہیں

میں پوری تقریر تو یہاں نہیں دہرانا چاہتا لیکن پھر بھی یہ کہونگا کہ یہ امینڈمنٹ ان ہی حالات کا نتیجہ ہے۔ میں کہونگا کہ میرے امینڈمنٹ کو ہاؤس تسلیم کرلے کیونکہ ٥ فیصد کاسٹ آف پروڈکشن کہیں بھی نہیں ہوتا کسی صورت میں نہیں ہوسکتا سوائے اسکے کہ وہ لوگ زراعت کریں جو بالکل ناتجربہ کار ہوں اور اپنا دیوالہ نکالیں میرا امینڈمنٹ سب سکشن ( ) کے متعلق ہے اور آنریبل چیف منسٹر صاحب کا امینڈمنٹ سب سکشن (٢) میں ہے۔ اگر اسکو مان لیا جائے تو ٦ ایکڑ سے گراس انکم ١٦ ہوتی ہے اور یہ کہ فیملی ہولڈنگ میں بھی کوئی تبدیلی نہیں ہوتی وہ اپنی جگہ برقرار رہتی ہے۔ اسلئے میں چیف منسٹر صاحب سے ادباً گزارش کرونگا کہ میرے اس معمولی امینڈمنٹ کو جس ترمیم کے ساتھ میں نے پیش کیا ہے اسکے ساتھ قبول کیا جائے۔

کہتے ہیں کہ کوآپریٹو فارم بنانا چاہیے تو اسکو ملحوظ رکھیے بغیر کہ انکے پاس کتنی زمین ہے وہ پورے طور پر کوآپریٹو فارم بناسکتے ہیں ایک بڑا زمیندار جو ( )اکر زمین رکھتا ہے ایک (٥) ایکر زمین والے کسان کو اپنے ساتھ ملا لیکر دونوں کا کوآپریٹو فارم بناسکتا ہے یہ اگر کوآپریٹو کامن ویلتھ کا نظریہ ہے تو میں سمجھتا ہوں کہ ہم جو لینڈ ریفارمس کرنا چاہتے ہیں وہ نہیں کرسکتے ہمارے سامنے جو تصور ہونا چاہیے وہ جیسا کہ اوس جانب کے ایک آنریبل ممبر نے فرمایا پیزنٹس پروپرائٹرشپ ( Peasants Proprietorship ) کا تصور ہے اسکے معنی یہ ہیں کہ کھیتی والا زمین کا مالک ہو اور ایسے لوگوں کی کافی تعداد پیدا کریں یہ لوگ زیادہ سے زیادہ اناج پیدا کریں تاکہ ملک میں ایک اچھا کسان ورگ تیار ہو جائے جس سے ہمارے ملک میں اناج کا سوال حل ہو اس طرح کی پیزنٹس پروپرائٹرشپ یہاں قائم کرنا چاہیے اسکے ساتھ ساتھ جو فیوڈلزم اور لگان کا طریقہ ہے اسکو ختم کرنا چاہیے اسکے پیش نظر فیملی ہولڈنگ کی کیا بنیاد ہونی چاہیے وہ سامنے آجاتی ہے وہ یہ کہ ایک کسان کا کنبہ ایک ہل کی مدد سے جتنی زمین کس سکتا ہے اتنی ہی ایک فیملی ہولڈنگ ہونی چاہیے وہاں آمدنی کا سوال نہیں ہے یہاں مدنی کا سوال آتا ہے وہاں خرچ کا سوال بھی آتا ہے اور جب ہم آمدنی کا سوال نکالدیتے ہیں تو خرچ کا سوال بھی پیدا نہیں ہوتا جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے پلاننگ کمیشن کی ڈسکشن میں خرچ پر زیادہ زور نہیں دیا گیا ہے وہاں خرچ کا ذکر ہی نہیں ہے ٥ و د کا کنبہ جتنی زمین پر کاشت کرسکتا ہے اسکو فیملی یونٹ بتلایا گیا ہے یہ بے سوچے سمجھے نہیں دیا گیا ہے بلکہ پلاننگ کمیشن کے سامنے یہ تصور ہے کہ ہم کو پیزنٹس پروپرائٹرشپ پیدا کرنا ہے پیزنٹس پروپرائٹرشپ کی بیسس کیا ہوسکتی ہے ؟ ایک تو یہ کہ وہ اِن اکنامک ہو عام طور پر کسان کا کنبہ ٥ افراد پر مشتمل رہتا ہے عام طور پر اسکے پاس ایک ہل ہونا تصور کیا جاتا ہے وہ اپنے اس ایک ہل ایک بیل کی جوڑی سے جتنی زمین کس سکتا ہے اسکو فیملی یونٹ کہہ سکتے ہیں اب یہ دیکھنا پڑیگا کہ وہ کسطرح انٹنسیو کلٹیویشن ( Intensive cultivation ) کرکے اپنے کنبہ کو پال سکتا ہے بنیاد تو اتنی ہی زمین ہوگی جسکو وہ کرسکتا ہے اگر اسکو نظر انداز کردیا جائے تو یہ پلاننگ کمیشن کے اصولوں کو بالکل نظر انداز کردینے کے مترادف ہوگا ۔ مجھے اس کا افسوس ہے کہ پلاننگ کمیشن کے واس حریں نے اسکو کسطرح منظور کیا ہے اسکو کیوں نظر انداز کیا گیا ہے فیملی یونٹ اور ورک یونٹ کے تصور کو کیوں نظر انداز کیا گیا ہے میں چاہتا ہوں کہ موور اف دی بل اس بارے میں وضاحت فرمائیں ۔ میں نے اپنے امنڈمنٹ کے ذریعہ یہ مانگ کی ہے کہ فیملی یونٹ اور ورک یونٹ کو بنیاد رکھا جائے ۔

میرے امنڈمنٹ میں دوسری بات خرچہ سے متعلق ہے ۔ ابھی ہاوس کے سامنے موور آف دی بل نے تقریر میں پرسنل کلٹیویشن کے سلسلے میں اپنے خیالات کا اظہار

فرمایا اور دھوبیوں اور حجاموں کے بارے میں کافی کہا ۔ اور بتایا کہ انکو اہمیت
حاصل ہے ۔ سیلنگ هولڈنگ کے سلسلے میں انہوں نے اس پر کافی زور دیا لیکن جب
فیملی هولڈنگ کا مسئلہ آتا ہے تو اس چیز کو نظر انداز کیا جا رہا ہے اور فیملی هولڈنگ
میں ۵ فیصد خرچ رکھے ہیں اور ایک سرسری فیملی هولڈنگ قائم کرنے کی
کوشش کی جارہی ہے ۔ مجھے صاف صاف کہنا ہے ۔ انہوں نے کہا ہے کہ ہم میں اور
ان میں کوئی بنیادی فرق نہیں ہے لیکن میں ادبا عرض کرونگا کہ آج کی کانگریس پارٹی
اور ہمارے نظریہ میں بنیادی طور پر فرق ہے ۔ ہم کسان یا قولدار کو بنیاد مان کر
سمجھکر آگے بڑھنا چاہتے ہیں اور آج کی رولنگ پارٹی لینڈ لارڈ کو بنیاد مان کر
سمجھکر ان کے حقوق کی حفاظت کرتے ہوئے آگے بڑھنا چاہتی ہے ۔ اس وجہ سے ان کی
طرف سے کوئی قانون آتا ہے تو اس میں لینڈ لارڈ کا ڈیفنس ( Defence ) ہوتا
ہے اور ہماری طرف سے کوئی پروپوزل آتا ہے تو وہ غریب کاشتکار اور مڈل کلاس کاشتکار
کی بھلائی کے لیے ہوتا ہے ۔ یہی وجہ ہے کہ دونوں کے طریقوں میں فرق پایا جاتا ہے ۔
انہوں نے فرمایا کہ اپوزیشن میں ہٹ دھرمی ہے ۔ میں بھی اسی کو دہرا سکتا ہوں کہ اگر
ایک آنریبل ممبر سکندرآباد کی ہٹ دھرمی میں فرق ہوسکتا ہے تو میں بھی ضد کرتا
ہوں کہ آنریبل چیف منسٹر کے خیالات میں بھی تبدیلی ہو اور ممکن ہے ان دونوں
خیالات کے میل سے کوئی نئی شکل نکل آئے ۔ ہم جو چاہتے ہیں کہ کسان کو
سہولتیں بہم پہونچائیں جس کی تکمیل ہوسکے اس کے لیے ضروری ہے کہ لینڈ ٹو دی ٹلر
کا تصور ہو ۔ لیکن انہوں نے کہا ہے کہ تصور میں نہ جانا چاہیے ۔ جو معاشی نظام
ہم لانا چاہتے ہیں انکو الگ نہیں کیا جاسکتا ۔ اس وجہ سے ایک نظریہ یا تصور سامنے
رکھنا ضروری ہے ۔ لہذا صاف صاف طور پر اپنے خیالات کو ظاہر کرنا ضروری ہوتا ہے
اس سلسلے میں مجھے یہ کہنا ہے کہ ہم یہ سمجھتے ہیں کہ پرنس پروپرائٹرس کے
معنی سروا سری پرنس پروپرائٹرس نہ ہوں اور پلاننگ کمیشن کا بھی یہ تصور
نہیں ہے بلکہ صاف صاف طور پر یہ اشخاص کے کسنے سے محض عارضی طور پر سیلنگ
لیبر کو لیکر جسقدر زمین کاشت ہوسکتی ہے اسی حدتک فیملی هولڈنگ مقرر ہونی چاہیے ۔
اس طرح سلف کلٹیویشن ( Self cultivation ) فیملی هولڈنگ کا بنیادی
اصول ہے ۔ اس صورت میں جو فیملی هولڈنگ ہمارے سامنے لائی گئی ہے وہ تصور نہیں
ہے ۔ یہاں چین کی مثال سامنے رکھی گئی ہے اور کہا گیا کہ چین کی حکومت نے
انقلاب کی غلطیوں کو دور کیا ۔ میں صرف یہ عرض کرونگا کہ چین میں جس طرح کا
تصور ہے اور ہم جو تصور رکھنا چاہتے ہیں اس میں بنیادی فرق نہیں ہے ۔ ہم بھی
پٹہ دار اور دھی کسان کو قائم رکھنا چاہتے ہیں ۔ ہم یہ نہیں کہتے کہ ایک فیملی هولڈنگ
چھوڑ کر ہر کسان سے لے لینا چاہیے ۔ یہ ہمارا تصور نہیں ہے ۔ لیکن یہ ضرور
کہونگا کہ فیملی هولڈنگ سروا سری ہوگی یا خود کاشت کی ہوگی اس پر غور کرنا
چاہیے ۔ چین میں دھی کسان کی بھی جو تعریف کی گئی ہے اس میں بھی یہ شرط ہے

کہ اسکی فیملی کا ایک آدمی بلوتنگ یا سوئنگ میں حصہ لے اسکے معنی یہ ہیں کہ خود کسان یا اسکی فیملی کا کوئی شخص چار مہینے سالانہ بلوتنگ یا سوئنگ میں حصہ لیتا ہے اگر اسکے پاس فیملی ہولڈنگ کی زمین ہے تو سکے صاف معنی یہ ہیں کہ اسکو کوئی نوکر رکھنے کی ضرورت ہوگی جب یہ شرط ہر کسان کے ساتھ لگائی جاتی ہے تو وہ کسان جسکے پاس صرف ایک فیملی ہولڈنگ ہو وہ خود کاشت کریگا اور فیملی ہولڈنگ پر کاشت کی نوعیت سروا سرری یا ہائیرڈ لیبر ( Hired labour ) کی ہوگی ہم پلو وٹ ور ورک وٹ کی بنیاد رکھنا چاہتے ہیں کیونکہ یہی بنیاد بننے والی ہوسکتی ہے آپ ۸ ۲ ۲ ہم یہ کچھ بھی طے کرلیجیے ان سب میں تبدیلی ہوگی لیکن بلوبوٹ ور ورک بوٹ کی بنیاد بدلنے والی نہیں ہے سی کو لیکر آگے بڑھنا چاہیے یہ کہا جاتا ہے کہ اگر دھوبی حجام پر سلف کلٹیویشن کی شرط لگادی جائے تو وہ کیا کرسکینگے لیکن یہاں انریبل ممبر یہ بھول گئے کہ انہوں نے ہمیشہ کہا ہے کہ بیسک ہولڈنگ کی حد تک انکو زمین چھوڑ دیجاتی ہے اور اسکے لیے ہولدار بھی لگانے کی شرط نہیں ہے اسکے بارے میں اسکو پوری فریڈم ( Freedom ) ہونی چاہیے یہی وجہ تھی کہ ہمنے چاہا تھا کہ بیسک ہولڈنگ فیملی ہولڈنگ کی نصف ہو تاکہ دھوبی حجام اور اس قسم کے زمین رکھنے والے کاشتکاروں کے لیے کوئی قید نہ ہو وہ اپنی سہولت کے لحاظ سے تصفیہ کرلیں چاہے لگان پر دیں یا نوکر رکھکر کاشت کریں یا کچھ کریں ۔۔ بلکہ نہیں ہونی چاہیے البتہ بڑے بڑے زمینداروں کو اسکے پاس سے زمین حاصل کرنے کا موقع ہو سلکٹ کمیٹی میں بھی اسکو میں نے صاف صاف طور پر رکھا ہے یہاں بھی کہا گیا کہ سلف کلٹیویشن کی تعریف جیسی کہ ہم نے رکھی ہے اسکی وجہ سے غریب دھوبی اور حجام کو نقصان ہوگا

دوسری بات یہ کہ آپ نے فرمایا کہ دیہات میں بوڑھا آدمی بھی جنازہ میں دبانے ہاتھ میں لکڑی لیے کاشت کرواتا ہے کیا آپ انکو کاشت کرنے والا نہیں کہینگے؟ میں ادب یہ کہونگا کہ یہ بحث عدالت کے سامنے ٹھیک ہے لیکن اس ہاوس میں ہمیں دھوکے میں نہیں رکھا جاسکتا بل کا جو سکشن ۳۰ ہے اس میں صاف صاف رکھا گیا ہے کہ ساڑھے چار فیملی ہولڈنگ کے اوپر کی زمین لی جائیگی اس میں ساڑھے چار فیملی ہولڈنگ پرسنل کلٹیویشن میں ہونا چاہیے ایسا نہیں کہا گیا ہے اسکے معنی صاف صاف ہیں کہ آپ نے جو ساڑھے چار فیملی ہولڈنگ رکھا ہے اسکے بعد اگر کوئی سپرو ہری کلٹیویشن کرتا ہے خود کاشت میں حصہ نہیں لیتا تو ہم اسکو ہاتھ نہیں لگاتے ۔ اسکو حق رہتا ہے کہ ہائیرڈ لیبر رکھکر لینڈ لارڈ کی طرح کام کرائے تو اسپر اعتراض نہیں ہوگا ۔ جس میں بھی کوئی آدمی سپروائزنگ کرتا ہے تو اسکو بھی لینڈ لارڈ کہتے ہیں ۔ لیکن اسپر لینڈ لارڈ کو ہم پہلی ہولڈنگ تک

ٹالریٹ ( Tolerate ) کیا جاسکتا ہے ہم بھی اس سے بڑھکر اس میں
ترمیم نہیں لائے ہیں

لیکن ہم جب سیلف کلٹیویشن کی تعریف انکے سامنے رکھے ہیں تو سب سے بڑا
سوال جو ہمارے سامنے آتا ہے وہ وطنداروں سے جو زمین کھینچی جاسکتی اسکی نسبت ہوتا
ہے ہمارے سامنے وہ کاشتکار ہیں جو جوں تیسے ایک کرتے ہیں محنت کرتے ہیں
اور دوسری طرف وہ لوگ ہیں جنہوں نے کبھی کاشت نہیں کی ہے اور جو آج انکو بیدخل
کرنا چاہتے ہیں ایسے لوگوں کے بارے میں ہمارا خیال ہے کہ انسوں سے زمین واپس
لی جانی چاہیے ان پر قیود عائد کرنے چاہیں کہ وہ خود کاشت کرنے کے لیے لے سکتے ہیں
نہ کہ دوسروں کو دینے کے لیے پھر یہ مسئلہ بھی ہمارے سامنے رکھا جاتا ہے کہ جو
سیلف کلٹیویشن کرنا چاہتے ہیں ورآئندہ جو کاشتکاری میں جانا چاہتے ہیں انکو نقصان
پہنچے گا اگر انکے پاس زمین دینے کے لیے نہیں ہے اور وہ سوپروائزری کلٹیویشن کرنا
چاہتے ہیں تو اس کے لیے موقع نہ دیجیے جب وہاں پہلے سے لوگ زیادہ ہیں تو پھر
وہاں وہ برڈن ( Burden ) کیوں بڑھانا چاہتے ہیں ان تمام چیزوں
کی وجہ سے

شری بی رام کشن راؤ میں سمجھتا ہوں کہ آنریبل ممبر غلطی کر رہے ہیں
خود اپنے لیے کاشت کرنا چاہتے ہیں تو انکو کیوں موقع نہ دیا جائے میں نے یہ کہا ہے

شری وی ڈی دیشپانڈے پراسپکٹو کلٹیویشن ( Prospective
cultivation ) کے بارے میں ہمارا خیال تھا فی الحال جو سوپروائزری
( Supervisory ) کاشت کرتے ہیں انکے متعلق ہم اعتراض نہیں کر رہے ہیں
لیکن آئندہ جو کرنا چاہتے ہیں ان کے لیے ہم قیود رکھنا چاہتے ہیں جہاں انکے
قانون میں یہ رکھا گیا ہے کہ پرسنل کلٹیویشن کے لیے تین فیملی ہولڈنگ تک خریدی
جاسکتی ہے ۔ بندہ خریدنے کے لیے تین فیملی ہولڈنگ تک اجازت دیگئی ہے جہاں
پرسنل کلٹیویشن کا سوال آتا ہے وہاں یہ بھی رکھا گیا ہے کہ ایک سال اگر پرسنلی
( Personally ) کلٹیویشن نہیں کریگا تو زمین واپس لیجاسکتی ہے ۔ اس وجہ سے
مجھے اعتراض کرنا پڑا ہم پیزینٹس پراپرائٹرشپ ( Peasants Proprietorship )
قائم کرنا چاہتے ہیں آپ سوپروائزری ٹائپ ( Supervisory type ) پیدا
کرنا چاہتے ہیں تو آئندہ کے لیے تصور کا فرق ہے پروٹکٹڈ ٹیننٹ ( Protected
tenant ) کا ۲ مقصدی انٹرسٹ ( Interest ) آپ مان لیتے
ہیں تو اس کے لیے یہ کہنا کہ مالک کا پورا حق ہونا چاہیے سوپروائزری کلٹیویشن
کے لیے زمین واپس لینے کے لیے اسے حق ہونا چاہیے ۔ ہم نے یہ کہا ہے کہ بیسک
ہولڈنگ جو رکھنا چاہتے ہیں ۔ ہ مقصدی تو رہنا چاہیے آپ نے جس کا حوالہ
دیا ہے ۔ یہ وہ باتیں ہیں جو ہاور اچھی طرح جانتا ہے ۔ چند چیزوں کو چھپا کر چند

حسروں کو سامنے رکھکر غریبوں کا نام لیکر دھوبی حجام کا نام لیکر لوگوں کی آنکھوں میں دھول نہیں جھونکی جاسکتی ۔ انکو تو فکر سوپروائزری لینڈ لارڈ کی پڑی ہوئی ہے آپکے قانون کا بندوبست سوپروائزری بندوبست ہے ۔ آپنے صاف صاف اس چیز کو مانا ہے کہ انکے حقوق کو قائم رکھنا چاہتے ہیں آپنے یہ بھی کہا تھا کہ ان جارحین کا جواب دینا نہیں چاہتا آپنے اس چیز کو مان لیا ہے اور جواب دینے کی ضرورت بھی محسوس نہیں کرتے آپ لینڈ لارڈ کے فیور ( Favour ) میں اس قانون کو سامنے ہوئے آگے بڑھ رہے ہیں ہمارے لئے ضروری ہوگیا ہے کہ اس چیز کو صاف صاف رکھیں ۔ میرا دعوی ہے کہ پلاننگ کمیشن میں کس موومنٹ ( Moment ) میں اس میں تبدیلی کی گئی ہے معلوم نہیں ان کا تصور فیملی ہولڈنگ کے لئے سوپروائزری نہ تھا جب آپکے ذمہ دار افسروں سے رسمی میں نے پوچھا تو جواب ملا کہ ہمارا تصور خود کاشت کرنے والوں کے لئے ہے نہ کہ سوپروائزری کاشت کرنے والوں کے لئے جب ہم حامی بنائے ہیں تو یہ کہا گیا کہ اسکے معنی یہی ہونگے ساڑھے چار گونہ رکھیں تو رقبہ کم ہوگی اسلئے ورکنگ یونٹ بلویونٹ کو بھی ایریا ( Area ) کہا گیا ہے جب منسٹر صاحب نے فرمایا تھا کہ اس ہاوس میں کسانوں سے بھی کچھ لوگ آئے ہیں لیکن شاید ان لوگوں نے اسٹڈی ( Study ) نہیں کی ہوگی جو اسٹڈی کی ہو یا نہ کی ہو جو کچھ اعداد ہمکو ملے ہیں اون کو پیش نظر رکھکر بتاونگا کہ کسانوں کا کنبہ خود کام کرتا ہے تو پندرہ بیس فیصد سے زیادہ خرچہ نہیں ہوتا ۔ میں اعداد جمع کیا ہوں وہ ہاوس کے سامنے رکھونگا احکس رتا میں تین سے لیکر پانچ ایکڑ زمین ہوتو ( ٥ ) تک انکم ہوسکتی ہے کاسٹ آف کلٹیویشن ( ۲ سے ۲۵ ) فیصد تک ہوتا ہے اور ( ۸ ) روپیہ بچ سکتے ہیں اس طرح سے بلاک کاٹن سائل دس ایکڑ ہوتو ( ۲ ) روپیہ کی بچت ہوسکتی ہے کاسٹ آف کلٹیویشن ۲۵ فیصد ہوتا ہے ( ۸۴ ) روپیہ بچ سکتے ہیں ریڈ سائل ( Red soil ) جبکہ سائل ( ۲ ) ایکڑ ہوتو آمدنی ( ۸ ) ہوسکتی ہے خرچہ ۲ فیصد ہوتا ہے یہ اعداد ہیں جو کسان سبھا میں کام کرنے والوں نے جمع کئے ہیں جہاں خود کاشت میں یاد سے زیادہ ۲۰ فیصد تک خرچہ ہوتا ہے یہ چیز جب منسٹر صاحب تک ڈو سر نہیں جانے میں نہیں سمجھتا جان بوجھکر اس میں سوپروائزری کلٹیویشن کا تصور رکھ گیا ہے جب منسٹر صاحب مانتے ہیں کہ یہ کسی کو دینے کا سوال ہے نہ کسی سے لینے کا سوال ہے یہ بھی آنکھوں میں دھول جھونکنے کا سوال ہے ۔ رڈ اسکے ( Yard stick ) جو پکی ہے معلوم ہے اس سے ریزمپشن ( Resumption ) کے لئے بھی مانتے ہیں* عملی ورک کس طرح کی ہوئی ہے اسکو کسطرح تیار کرنا چاہئے اس طرف توجہ دینا ہمارا فرض ہے ۔ ملنے میری ترمیم جو اس کلاز سے متعلق میں نے رکھی ہے اس مسئلہ میں مجھے یہ کہنا ہے کہ ہر سبکٹ کمیٹی کے وقت جس طرح اسکو رکھا گیا تھا اوسی طرح رکھنا ضروری ہے ۔ پرنسپل رائٹس کا تصور وہاں

کا تصور ہو ہے پیداوار کے لیے ہے ۔ ہم بھی جب فیملی یونٹ کے بارے میں سوچتے ہیں تو پیداوار کے لحاظ سے سوچتے ہیں ۔ بلو یونٹ ورک یونٹ کے لیے سوچتے ہیں ۔ آمدنی کسی اسکی نہ اہم سوال نہیں ہے کہ مجھے سے بدلی بڑھتی ہے ۔ یہ جو بنیاد ہے اسکو بدل کرنا چاہیے ہم نے بنیاد کو قائم رکھتے ہوئے ( ۸ ) روپیہ آمدنی کی حد کو باقی رکھا تھا لیکن اب یہ خیال ہے کہ آمدنی پر بیسس رکھنا مناسب نہیں ہے ۔ بلو یونٹ یا ورک یونٹ کو بنیاد بنانا مناسب ہے

اسکے بعد میرا دوسرا امینڈمنٹ ہے وہ ہاؤز کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں وہ اس طرح ہے کہ

The family holding determined under sub-section (1) shall be an area of land whose land revenue shall not exceed O S Rs 30/ in the case of dry land and O S Rs 45/ in the case of wet lands

Provided that the assessment of land revenue in the case of wet lands for the purpose of this section shall not be deemed to be more than O S Rs 10/ per acre for single crop and O S Rs 15/ per acre for double crop

مسٹر ڈپٹی اسپیکر ۔ اب وقت ہوچکا ہے کل ہم ڈھائی بجے ملیں گے

*The House then adjourned till Half Past Two of the clock on Wednesday the 16th December 1953*